کے سوا کوئی چارہ نہ تھا کہ یہ مرد بے باک اپنے آپ کو وقت کے دھارے کے رخ پر بہنے کے لئے چھوڑ دے۔ قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ نے بھی ایسا ہی کیا۔ وہ چپ چاپ مطلق العنانی کے سیلاب میں بہتے رہے۔ یہاں تک کہ ایک روز غرق ہو گئے۔ اقتدار کے دامن سے وابستگی نے اس شخص کو ہلاک کر دیا' جو منصور کے دربار میں آنے سے پہلے پوری توانائیوں کے ساتھ زندہ تھا۔

قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ کے اس زوال کے بارے میں مشہور مؤرخ مسعودی لکھتا ہے۔ ''قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ کی تنخواہ کے لئے حکومت کی طرف سے ایک مہر شدہ کاغذ دیا جاتا تھا جسے لے کر قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ اس افسر کے پاس جایا کرتے تھے جو سرکاری ملازموں کی تنخواہیں تقسیم کیا کرتا تھا۔ ایک بار قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ اپنی تنخواہ لینے کے لئے منتظم کے پاس پہنچے۔ سرکاری افسر نے مہر شدہ کاغذ دیکھا اور قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ کو رقم ادا کر دی۔ قاضی صاحب نے رقم شمار کی تو وہ مقررہ تعداد سے کچھ کم تھی۔

''پوری رقم کی ادائیگی کرو۔'' قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ نے نرم لہجے میں کہا۔ ''آخر یہ کمی کس حساب میں ہے؟''

''تمہیں کس چیز کا معاوضہ ادا کیا جائے۔'' منتظم افسر نے تمسخرانہ انداز میں کہا۔ ''کیا تم نے حکومت کے ہاتھ کپڑا فروخت کیا ہے؟'' آج منتظم افسر بڑی عجیب باتیں کر رہا تھا۔ اسے اس بات کا احساس نہیں رہا تھا کہ وہ عظیم فقیہ اور حکومت کے اعلیٰ منصب پر فائز ہونے والے محترم شخص سے غیر سنجیدہ گفتگو کر رہا ہے۔ تنخواہیں تقسیم کرنے والے ایک معمولی افسر کی یہ ناشائستہ حرکت اس درپردہ سازش کی نشاندہی کرتی ہے جو خلیفہ منصور نے علمائے وقت کے لئے تیار کی تھی۔

قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ کچھ دیر تک منتظم افسر کی طرف دیکھتے رہے' پھر بڑے کربناک لہجے میں فرمانے لگے۔

''خدا کی قسم! میں نے نادر و نایاب کپڑے سے بھی زیادہ شے فروخت کی ہے۔ میں نے اپنا دین بیچا ہے۔ آج تجھ سے اسی کی قیمت وصول کر رہا ہوں۔''

ہم یہ تصور بھی نہیں کر سکتے کہ قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ جیسے پرہیز گار انسان خلیفہ منصور کے چند سکوں کے عوض اپنا دین و مذہب فروخت کر دیں گے۔ یہ تو دنیا کا بدترین طنز ہے جو قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی بے کسی اور حکومت کی بے حسی پر کیا تھا۔ واضح رہے کہ قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ بخاری اور مسلم جیسی عظیم و جلیل کتابوں کے ثقہ راویوں میں سے ہیں۔ پھر وہ شخص ''دین فروش'' کس طرح ہو سکتا ہے۔ غالباً انہوں نے اپنی جرأت و بے باکی کے ختم ہو جانے اور منصور کی مرضی کے مطابق فیصلے کرنے کو ''دین فروشی'' سے تعبیر کیا تھا اور شاید اسی صورت حال نے قاضی شریک رحمتہ اللہ علیہ کو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے اقوال سے حسد کرنے کی منزل تک پہنچا دیا تھا۔

حضرت قاضی ابن ابی لیلیٰ رحمتہ اللہ علیہ مشہور فقیہ تھے۔ خلیفہ منصور کے دور میں انہیں عہدہ قضا پیش کیا گیا۔ ابن ابی لیلیٰ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی ذہانت سے عباسی حکمران کے دربار میں اس قدر رسائی حاصل کر لی تھی کہ ان کا شمار بااثر افراد میں ہوتا تھا۔ دنیوی اقتدار حاصل کرنے کے باوجود ابن ابی لیلیٰ رحمتہ اللہ علیہ کا یہ حال تھا کہ ایک لمحے کے لئے بھی حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا وجود برداشت نہیں کر سکتے تھے۔ ابن ابی لیلیٰ رحمتہ اللہ علیہ کا پس منظر کیا تھا' اس پر آئندہ بھی تفصیلی بحث ہو گی۔ فی الوقت ہمارا موضوع یہ ہے کہ کون کون لوگ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے حسد

رکھتے تھے۔

ایک بار کسی شخص نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے سوال کیا۔ ''امام! آپ کے بارے میں قاضی ابن ابی لیلیٰ کی کیا رائے ہے؟''

جواب میں حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے مسکراتے ہوئے فرمایا۔ ''تم ابی لیلیٰ کی رائے معلوم کرتے ہو وہ میرے ساتھ اس سلوک کو جائز سمجھتے ہیں جو اپنی بلی کے ساتھ روا نہیں رکھتے۔''

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی بات کا مفہوم یہ تھا کہ قاضی ابن ابی لیلیٰ رحمتہ اللہ علیہ کی نظر میں ایک بلی کی زیادہ حیثیت ہے۔ وہ کون اہل دل ہے جو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے اس جملے سے آپ کے کرب کا اندازہ نہیں کرسکتا اور وہ کون اہل نظر ہے جس کی نگاہ سے ان الفاظ کی نشتریت پوشیدہ رہ سکتی ہے۔

ایک بار حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد گرامی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے پاس کچھ لوگ آئے اور ایک فقہی مسئلہ دریافت کرنے لگے۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اس مسئلے کو سمجھ نہیں سکے تو آپ نے نہایت اعلیٰ ظرفی کے ساتھ اعتراف کرلیا۔ ''لوگو! میرے پاس تمہارے مسئلے کا حل نہیں ہے۔''

''پھر کس کے پاس ہے؟ ہم لوگ کہاں جائیں؟'' آنے والوں نے حیران ہو کر پوچھا۔

''ابوحنیفہ کے حلقہ درس میں۔'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ''وہ شخص تمہارا مسئلہ حل کردے گا جس سے تم حسد رکھتے ہو۔''

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے اس بیان کی روشنی میں اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ لوگ کس پیمانے پر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے حسد رکھتے تھے۔ معتبر تاریخوں میں اسی قسم کے واقعات اتنی کثرت سے درج کئے گئے ہیں کہ انسانی عقل حیران رہ جاتی ہے۔ ان واقعات کو پڑھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے کوفے میں ایک شخص نعمان بن ثابت صرف اس لئے پیدا ہوا تھا کہ ایک عالم اس سے حسد کرے اور وہ ساری زندگی اپنی کشادہ دلی کا مظاہرہ کرتا رہے۔ یہاں تک کہ اپنے سینے میں اذیت و کرب کا طوفان چھپائے ہوئے ایک دن دنیا سے رخصت ہوجائے۔

اس قدر مستند حوالوں کے بعد اگر ہم یہ کہیں کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے شاگرد بھی ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے حسد کرتے تھے تو یہ ایک جانبدار عمل ہرگز نہیں ہوگا۔ یہاں جانبداری کا لفظ اس لئے استعمال کیا گیا ہے کہ دوسرے مسلک اور نظریئے کے لوگ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے ماننے والوں پر یہ الزام عائد کرتے ہیں کہ ان حضرات نے جوش عقیدت میں نئے نئے افسانے تراش لئے ہیں۔ ہم نے زیر نظر مضمون میں جہاں حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا بیان رقم کیا ہے وہاں دوسرے ائمہ کی تاریخی شہادتیں بھی پیش کی ہیں۔ انصاف اور دیانت کا تقاضا یہی ہے کہ ہم مندرجہ بالا تمام روایتوں کا جائزہ لیں اور پھر اندازہ کریں کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ لوگوں کے کس حسد کا شکار تھے۔

اس کے باوجود خدا نے جن کے دلوں کو چراغ ظرف اور قندیل آگہی سے روشن کیا تھا، وہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے ذہن کی رسائی کا اس طرح اعتراف کرتے تھے کہ مسلمانوں کے سوا کسی قوم کی تاریخ میں حوصلہ مندی کی ایسی روشن مثالیں نہیں ملتیں۔



خود حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد محترم حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اہل طلب سے برملا کہا کرتے تھے۔

''ابوحنیفہ فقہ کے مشکل ترین مسائل کا حل پیش کر سکتے ہیں۔ وہ علم کی باریکیوں سے خوب واقف ہیں۔''

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اکثر لوگوں سے فرمایا کرتے تھے۔ ''اس مجلس والوں کے پاس چلے جاؤ جہاں ایک مسئلے کو بار بار دہرایا جاتا ہے۔ روز و شب گفتگو ہوتی ہے اور اس وقت تک جستجو جاری رہتی ہے جب تک مسئلے کی حقیقت نہ معلوم ہو جائے۔ اس کے بعد وہ مجلس والے فتوے دیتے ہیں اور وہ مجلس ابوحنیفہ کی ہے۔''

ایک بار حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ حج کے لئے تشریف لے گئے۔ اس سفر میں کوفے کے چند بزرگوں کے علاوہ علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ بھی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے ہمراہ تھے۔ علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ کو بزرگ ہونے کے علاوہ یہ شرف بھی حاصل تھا کہ وہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے قریبی دوستوں میں شامل تھے۔ جب حجاج کا یہ قافلہ مقام قادسیہ پر پہنچا تو ساتھیوں نے دیکھا کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اچانک غمزدہ نظر آنے لگے۔

''امام! کیا بات ہے؟ کہیں آپ کی طبیعت تو خراب نہیں؟'' ایک ہم سفر نے امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ سے پوچھا۔

''میری طبیعت تو ٹھیک ہے مگر علی بن مسعر کہاں ہیں؟'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے اس طرح دریافت کیا کہ آپ کے چہرے اور آواز سے شدید اضطراب کا اظہار ہو رہا تھا۔

''ہاں! علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ بھی قافلے کے ہمراہ ہیں۔'' دوسرے ساتھی نے جواب دیا۔

''انہیں فوراً تلاش کرو اور میرے پاس لے آؤ۔'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے اسی بے قرار لہجے میں فرمایا۔

علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ اس وقت قافلے سے کچھ دور چلے گئے تھے۔ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کا حکم سنتے ہی ایک ہم سفر دوڑتا ہوا گیا اور انہیں امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بے چینی سے آگاہ کیا۔

علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ فوراً ہی تشریف لے آئے مگر اس حالت میں کہ ان کے چہرے سے بھی فکر کے آثار نمایاں تھے۔

''امام! آپ اتنے آزردہ کیوں ہیں! علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ نے آتے ہی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ سے پوچھا۔

''خدا کا شکر ہے کہ ہم نے ابھی زیادہ فاصلہ طے نہیں کیا۔'' علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ کے آتے ہی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ پرسکون نظر آنے لگے تھے۔'' تم اسی وقت کوفہ واپس چلے جاؤ اور ابوحنیفہ سے احکام حج کی تفصیلات تحریر کرا کے لے آؤ۔''

علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ نہایت تیز رفتاری کے ساتھ کوفے کی جانب روانہ ہوئے اور پھر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر پورا واقعہ بیان کیا۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کچھ دیر تک سوچتے رہے شاید اس

تامل کی وجہ یہ تھی کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ آپ کے استاد تھے اور ایک شاگرد کی حیثیت سے آپ احکام حج کی تفصیلات تحریر کرتے ہوئے جھجک محسوس کر رہے تھے۔

پھر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے قلم اٹھایا اور اس فریضہ خاص کے ارکان کی تفصیلات لکھنے لگے اور جب آپ نے وہ کاغذات علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ کے حوالے کیے تو ساتھ ہی یہ بھی فرمایا۔

"استاد گرامی سے عرض کر دینا کہ میں نے آپ کے حکم اور اپنے علم کے مطابق احکام حج کی تفصیلات رقم کر دی ہیں۔ خدا ہم سب کو ہدایت دے۔"

جب علی بن مسعر رحمتہ اللہ علیہ واپس پہنچے اور حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی تحریر اپنی آنکھوں سے دیکھ لی تو اس طرح مطمئن ہو گئے جیسے مسافر کو بھرپور زادِ راہ میسر آ گیا ہو۔

اہل نظر غور کریں تو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے علم پر حضرت اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی شہادت بڑی شہادت ہے۔

## امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی کا ایک اہم واقعہ

اگرچہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ خود بھی عظیم و جلیل فقیہ و محدث تھے اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد کا بھی درجہ رکھتے تھے لیکن جہاں تک اعتراف کا تعلق ہے تو بے شک امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کا شمار دنیا کے ان گنے چنے افراد میں ہوتا ہے جن کا ظرف مثالی تھا اور جو اپنی کشادہ دلی کے سبب آسمانوں کی طرح وسیع و عریض تھے۔

ایک طرف جہاں ہم تاریخ سے ان لوگوں کے نام منتخب کرتے ہیں جو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی جلالت علمی کے سبب آپ سے حسد رکھتے تھے، وہاں وہی تاریخ ہمیں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ جیسے بزرگوں سے بھی روشناس کراتی ہے جو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عظمت پر اس زور و شور سے گواہی دیتے تھے کہ اہل طلب کو قرار آ جاتا تھا اور ظرف انسانی کی آبرو باقی رہ جاتی تھی۔

اب ہم اس حادثے کی تفصیلات پیش کریں گے جس نے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی گھریلو زندگی کو زیر و زبر کر کے رکھ دیا تھا۔

اب اسے اتفاق ہی کہا جائے کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اپنے علم کے اعتبار سے اس قدر دلکشی رکھتے تھے کہ ساری دنیا آپ کی طرف کھنچی چلی آتی تھی اور جہاں تک آپ کی جسمانی ساخت اور ظاہری شخصیت کا سوال تھا تو حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ ایک بے رنگ انسان تھے اور آپ کی ذات میں ذرا بھی کشش نہیں تھی۔ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے چہرے پر سب سے زیادہ نمایاں آپ کی چھوٹی چھوٹی آنکھیں تھیں جن کی وجہ سے امام رحمتہ اللہ علیہ "چندھے پن" کا شکار ہو گئے تھے۔ اس کے علاوہ کمزور پنڈلیوں نے بھی آپ کی ظاہری وضع قطع کو مجروح کیا تھا اور پھر جو کسر باقی رہ گئی تھی، اسے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بے نیازی نے تکمیل تک پہنچا دیا تھا۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ فطرتاً قلندر تھے۔ اس لئے آپ خلیفہ اور دیگر امرائے وقت کو نظر انداز کرنے کے ساتھ ساتھ اپنی ذات کی طرف سے بھی بالکل غافل ہو گئے تھے۔ لباس اور جسمانی آرائش کی طرف سے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی غفلت کا یہ حال تھا کہ کبھی کبھی الٹی عبا بھی پہن لیا کرتے تھے اور اکثر کپڑے اس قدر بوسیدہ

ہوتے تھے کہ ان کے دھاگے آپ کے پیروں میں لٹکتے رہتے تھے۔ مزید یہ کہ اگر کبھی کوئی عامل آپ کو دربار میں طلب کرتا تو اسی طرح بے نیازانہ چلے جاتے اور احساس تک نہ ہوتا۔ اگر کبھی کوئی دوست یا قریبی عزیز ٹوک دیتا تو مسکراتے ہوئے فرماتے۔

''میں اپنی ظاہری حالت سے بے خبر نہیں ہوں۔ میں خوب جانتا ہوں کہ تم لوگ میرے پاس کیوں آتے ہو؟ اگر میں عالم ہونے کے بجائے دکان دار ہوتا تو تم میں سے کوئی شخص مجھ سے سودا خریدنا بھی گوارا نہیں کرتا۔ یہ میرا علم ہی ہے جو تمہیں کھینچ کر میرے پاس لاتا ہے اور تم میری اس حالت کو برداشت کرنے پر مجبور نظر آتے ہو۔''

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ اپنی شکل وصورت کے لحاظ سے جس قدر غیر دلکش تھے، اس کے برعکس ان کی شریک حیات اتنی ہی حسین وجمیل خاتون تھیں۔ جسمانی ساخت کے پیش نظر' شوہر اور بیوی میں یہ بڑا اختلاف تھا۔ روز مرہ کی زندگی میں بعض مثالیں ایسی بھی نظر آتی ہیں کہ دلکش چہرہ رکھنے والی بیویوں نے اپنے بدصورت شوہروں کے ساتھ بہت مطمئن زندگی بسر کی ہے مگر بیشتر واقعات میں یہی پہلو نمایاں دکھائی دیتا ہے کہ دونوں کی شکل وصورت کا یہ تضاد ناخوشگواریاں پیدا کرتا ہے اور کبھی کبھی بڑی تلخ صورت حال سامنے آجاتی ہے۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی ازدواجی زندگی بھی ایسی ہی تلخیوں کا شکار تھی۔ آپ کی شریک حیات کو زندگی بھر اس حقیقت کا ادراک نہیں ہو سکا کہ ان کا شوہر عالم اسلام میں کس مرتبہ بلند پر فائز ہے؟ اس کی چشم بے نیاز میں خلیفہ کی کوئی حیثیت ہے اور نہ امرائے وقت کی، وہ جب گھر سے نکلتا ہے تو بڑے بڑے متکبرین کی گردنوں میں خم نظر آنے لگتا ہے اور بے شمار طالبان علم اس طرح دست بستہ کھڑے ہو جاتے ہیں کہ جیسے وہ مطلق العنان شہنشاہ ہے اور اس کے سامنے کاسہ لیسوں کی ایک فوج ایستادہ ہے۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بیوی اس شرف واعزاز پر جس قدر بھی نازاں ہوتیں' وہ کم تھا مگر انہوں نے زندگی میں ایک بار بھی اپنے شوہر کی اس لازوال خوبی کا اعتراف نہیں کیا بلکہ اعتراف تو کجا، احساس تک نہیں کیا۔

تمام معتبر مؤرخین نے اس امر کی نشاندہی کی ہے کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نہایت جری و بے باک انسان تھے۔ کسی حاکم یا امیر کا تو ذکر ہی کیا، آپ خلیفہ وقت کو بھی کبھی خاطر میں نہیں لائے۔ امام رحمتہ اللہ علیہ جب بھی کسی اہل ثروت سے مخاطب ہوتے تو سننے والوں کو محسوس ہوتا جیسے کوئی شمشیر بے نیام ہو گئی اور امام رحمتہ اللہ علیہ کی زبان سے الفاظ نشتروں کی شکل میں برآمد ہو رہے ہوں۔ اس کے برخلاف آپ جب حلقہ یاراں میں تشریف فرما ہوتے تو یوں لگتا کہ روئے زمین پر امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ جیسا کوئی دوسرا شگفتہ مزاج شخص موجود نہ ہو۔ آپ کی شگفتہ مزاجی اس حد تک بڑھی ہوئی تھی کہ امام رحمتہ اللہ علیہ کی باتوں پر ظریفانہ یا مزاحیہ گفتگو کا گمان ہوتا تھا۔ الغرض اس شگفتہ مزاجی اور شوخ طبیعت کے باوجود حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بیوی' شوہر سے کبھی خوش نہیں رہیں۔ وہ بہت مبارک دن ہوتا تھا جب اس نیک خاتون کے ہونٹوں پر کوئی حرف شکایت نہ ہوتا۔ ورنہ روزانہ کی یہ کیفیت ہوتی کہ حالات انتہائی تلخ صورت اختیار کر لیتے اور فرصت کے اوقات میں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کو بھی گھر چھوڑنا پڑ جاتا۔

ایک بار کا واقعہ ہے کہ کچھ لوگ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ سے چند مسائل دریافت کرنے کے لئے آپ کے مکان پر تشریف لائے۔ امام رحمتہ اللہ علیہ اس وقت بہت تھکے ہوئے تھے اور آرام کرنا چاہتے تھے مگر جیسے ہی دروازے پر

دستک ہوئی' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ باہر تشریف لے آئے۔
دروازے پر چند افراد کو کھڑا دیکھ کر آپ نے دریافت فرمایا۔
''تم لوگ کون ہو اور میرے پاس کس مقصد سے آئے ہو؟''
آنے والوں نے جواب دیتے ہوئے کہا۔''ہم حدیث وفقہ کے طالب علم ہیں اور آپ سے درس لینا چاہتے ہیں۔''
حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔''میں تمہیں ضرور درس دیتا مگر کسی اور وقت۔ فی الحال میرا ارادہ نہیں تھا کہ گھر سے باہر نکلوں اور اپنے آپ کو علمی مسائل میں الجھاؤں۔''
طالب علم خاموش کھڑے ہوئے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی گفتگو سن رہے تھے اور ان کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ آخر امام کیا کہنا چاہتے ہیں؟
''اپنے پختہ ارادے کے باوجود میں گھر سے نکلنے اور تمہیں درس دینے پر مجبور ہوں۔''
حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے مختصر سے سکوت کے بعد فرمایا۔''میں گھر سے باہر قدم رکھنا نہیں چاہتا تھا' مگر اس سے مجبور ہوں جو میرے گھر کے اندر موجود ہے۔'' یہ کہہ کر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ حلقہ درس میں تشریف لے گئے۔
(امام کا اشارہ اپنی بیوی کی طرف تھا۔ یقیناً اس وقت ایسے حالات پیدا ہو گئے ہوں گے کہ نہ چاہنے کے باوجود بھی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ گھر سے نکل کر چلے گئے) اس واقعے سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی کس قدر ناخوشگوار فضا میں بسر ہو رہی تھی۔
کئی بار ایسے حالات بھی پیدا ہوئے کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے گھریلو مسائل کو سلجھانے کے لئے قریبی دوستوں کو ثالث بنایا تاکہ وہ آپ کی شریک حیات کو سمجھا سکیں مگر ان کوششوں کا بھی خاطر خواہ نتیجہ برآمد نہیں ہوا۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے دوست آپ کی بیوی کو مختلف انداز میں اس بات کا احساس دلاتے رہے کہ ان کا شوہر ایک عظیم انسان ہے جس کے سامنے اکابرین وقت بھی سر جھکا کر بیٹھتے ہیں' لیکن شریک حیات پر ان باتوں کا ذرا بھی اثر نہیں ہوا۔ امام رحمتہ اللہ علیہ کے سامنے سر جھکا کر بیٹھنا تو بہت دور کی بات ہے' بیوی اپنی زبان پر بھی قابو نہ رکھ سکیں۔ مختصر یہ کہ ازدواجی تلخیوں میں روز بروز اضافہ ہوتا رہا اور پھر ایسا خوف ناک لمحہ بھی آ گیا جب اس قریبی اور نازک رشتے کے ٹوٹ جانے کے خطرات پیدا ہو چلے تھے' بلکہ کچھ لوگوں کے نزدیک تو یہ رشتہ ہمیشہ کے لئے ختم ہو گیا تھا اور خود امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ بھی سمجھ رہے تھے کہ اب اس تعلق کو ایک رات سے زیادہ برقرار نہیں رکھا جا سکے گا۔
حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی کے اس تلخ واقعے کی تفصیل یہ ہے کہ میاں اور بیوی کے درمیان برسوں سے جو چپقلش جاری تھی اس نے ایک دن خوفناک صورت اختیار کر لی۔ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے بہت کوشش کی کہ یہ غبار آلود فضا صاف ہو جائے مگر شریک حیات کے دل کی کدورت بڑھتی چلی گئی۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے بات کو ہنسی میں ٹالنا چاہا' مگر بیوی کا مزاج برہم رہا۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے بہت پر لطف باتیں کیں' شوخ اور ظریفانہ جملے ادا کئے مگر خاتون خانہ کے غصے میں اضافہ ہوتا رہا۔ بدکلامی کی جو انتہا تھی اسے

چھولیا گیا اور جو گستاخی کا آخری نشان تھا اسے بھی عبور کرلیا گیا (واضح رہے کہ اس دور کے ازدواجی اختلافات کو موجودہ بے ہودگی کے آئینے میں نہ دیکھا جائے۔ اس وقت تو بیوی کا پلٹ کر شوہر کو جواب دینا بھی انتہائی بے ادبی میں شمار ہوتا تھا حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بیوی بھی اس لغزش کا شکار ہوگئی تھیں جو آپس کی نااتفاقی کے باوجود اس سے پہلے دیکھنے میں نہیں آئی تھی۔)

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے مسلسل کئی دن تک بیوی کی اس گستاخی کو برداشت کیا' لیکن صورت حال میں اصلاح کی کوئی صورت ظاہر نہیں ہوئی۔ انجام کار ایک دن بیوی نے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ سے گفتگو بند کردی۔ آپ مختلف بہانوں سے سلسلۂ کلام جاری رکھنے کی کوشش کرتے مگر دوسری جانب مسلسل سکوت طاری تھا۔ پھر جب حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ عشاء کی نماز پڑھ کر گھر تشریف لائے تو آپ نے تلخیوں کو کم کرنے کے لئے شریک حیات سے بات کی' لیکن وہاں چہرے پر نفرت آلود شکنوں کے سوا کچھ نہیں تھا۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی بیوی کے اس جارحانہ روّیے کو بھی نظر انداز کیا۔ انتہائی قوت برداشت کا مظاہرہ کرتے ہوئے آپ نے دوبارہ بات کی' لیکن بیوی کے ہونٹوں پر ایسی مہر سکوت تھی کہ ٹوٹنے کا نام ہی نہیں لیتی تھی۔

بالآخر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے اعصاب جواب دے گئے اور آپ نے نہایت تندو تیز لہجے میں بیوی کو مخاطب کرتے ہوئے کہا۔

''اگر آج رات تو نے مجھ سے گفتگو نہ کی تو تجھ پر تین طلاق۔''

فضا میں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے الفاظ گونجے اور بیوی کے ہونٹوں پر ایک آسودہ سی مسکراہٹ ابھر آئی۔ اس مسکراہٹ کا واضح مفہوم یہ تھا کہ بیوی کے دل میں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے لئے کوئی گنجائش نہیں تھی۔ ورنہ یہ تو وہ سنگین الفاظ ہیں کہ جنہیں ایک پتھر دل عورت بھی برداشت نہیں کرسکتی۔ طلاق کا نام سنتے ہی صنف نازک چیخ اٹھتی ہے اور پھر اس کی تمام تر کوشش یہی ہوتی ہے کہ کسی نہ کسی طرح یہ تعلق برقرار رہے' مگر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی شریک حیات کے لبوں کا تبسم اور چہرے کا سکون اس بات کی غمازی کررہا تھا کہ جیسے انہیں تمام عمر کی اذیت ناک کشمکش سے نجات مل گئی ہو اور ان کی زندگی کا سب سے پرسکون لمحہ طلاق کی شکل میں ابھر آیا ہو۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے یہ الفاظ ادا کرنے کے بعد بھی بہت دیر تک ناخوشگوار باتیں کیں کہ شاید ان سے متاثر ہوکر بیوی کے ہونٹوں کو جنبش ہو' مگر وہاں تو ساری گفتگو کے جواب میں بس ایک خاموشی ہی تھی یا پھر طمانیت سے لبریز مسکراہٹ۔

جب شریک حیات نے حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے مصنوعی غضب ناک لہجے کا کوئی جواب نہیں دیا تو آپ اپنے اس عمل پر شرمسار سے نظر آنے لگے۔ پھر یہ ندامت بڑھتے بڑھتے خوف کی شکل اختیار کرگئی۔ اگرچہ آپ خود بھی بیوی کے سنگدلانہ سلوک سے بیزار نظر آتے تھے' لیکن بچوں کے مستقبل کے تصور نے آپ کو پریشان کردیا۔ جب یہ واقعہ رونما ہوا تھا اس وقت امام رحمتہ اللہ علیہ کے بچے چھوٹے تھے اور چھوٹے بچوں کا اس طرح تقسیم ہوجانا ایک ایسا آزار تھا' جسے کسی باپ ہی کا دل محسوس کرسکتا ہے۔

طوفان گزر چکا تھا' مگر اس کے پیچھے بڑی تباہیوں کے نشانات باقی رہ گئے تھے' ایسی تباہیاں جن کے نقصانات

ناقابل تلافی تھے اور بظاہر ان کا کوئی مداوا نظر نہیں آ رہا تھا۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ جو خود حدیث و فقہ میں درجہ اعتبار رکھتے تھے' اس حقیقت سے بخوبی آگاہ تھے کہ اگر یہ رات اسی طرح گزر گئی اور بیوی کی خاموشی کا سلسلہ اسی طرح جاری رہا تو پھر آنے والی صبح اس آباد گھر میں کیسا انتشار اور کیسی بربادی لائے گی۔ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ جن کی ایک جنبش لب نے صدہا بے قراروں کو متاع سکون بخشی تھی۔ جن کی مجلس سے بے شمار پیاسے سیراب ہو کر اٹھے تھے' جن کی فراست مسائل کی گرہ کشا تھی اور جن کا شعور اندھیری شب کے مسافروں کے لئے چراغ راہ تھا۔ آج وہی امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ زندگی کے ایسے موڑ پر کھڑے تھے جہاں سے نکلنے والے تمام راستے اذیت و کرب کی طرف جاتے تھے۔ قدرت کا یہ کیسا عجیب نظام ہے کہ کبھی کبھی سورج بھی چیخ اٹھتا ہے کہ اسے روشنی چاہئے اور دریا بھی پکارنے لگتے ہیں کہ وہ پیاسا ہے۔ آج حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بھی وہی کیفیت تھی۔ زبان سے جو لفظ ادا ہو گئے تھے انہیں چھوٹے ہوئے تیروں کی مانند واپس نہیں لایا جا سکتا تھا۔ امام کہنے کو تو خود مسیحا تھے مگر اس زہر کا تریاق آپ کے پاس نہیں تھا۔

طویل غور و فکر کے بعد بھی جب کوئی حل نظر نہ آیا تو حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔ اہل کوفہ اپنے اپنے گھروں میں محو خواب تھے اور انہیں خبر تک نہیں تھی کہ ان کا امام خود اپنی زندگی کے نازک ترین مسئلے سے دوچار تھا۔ اس وقت کوئی دیکھنے والا ہوتا تو دیکھتا کہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے قدم کس اضطراب کے عالم میں اٹھ رہے تھے اور روشنی کا سفیر خود کسی روشنی کی تلاش میں تھا۔

بالآخر رات کی تاریکی میں امام رحمتہ اللہ علیہ کا یہ سفر ختم ہوا اور آپ ایک دروازے کے سامنے جا کر ٹھہر گئے۔ چند لمحوں تک کچھ سوچنے کے بعد امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے دروازے پر دستک دی۔ تقریباً نصب شب کا وقت تھا' مگر صاحب خانہ حالت بیداری میں تھا۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کو دوسری دستک کے بعد مزید زحمت انتظار نہیں کرنی پڑی۔ آنے والا دروازہ کھول کر باہر آ چکا تھا اور اس شخص سے ناوقت آنے کا سبب پوچھ رہا تھا جو شب کے اندھیروں میں لپٹا ہوا کھڑا تھا۔

"بھائی تم کون ہو اور تم پر کیا افتاد پڑی ہے؟" پوچھنے والے کے لہجے سے شدید اضطراب کا اظہار ہو رہا تھا۔

"نعمان! یہ میں ہوں' سلیمان بن مہران (اعمش رحمتہ اللہ علیہ)"۔ امام رحمتہ اللہ علیہ نے بے قرار ہو کر فرمایا۔

"استاد گرامی آپ؟" پوچھنے والے کا اضطراب کچھ اور بڑھ گیا تھا۔ "خیریت تو ہے؟" حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اپنے استاد محترم کو اس حالت میں دیکھ کر پریشان ہو گئے تھے۔

"نعمان! خیریت ہی تو نہیں ہے۔" حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اور پھر کھڑے کھڑے پورا واقعہ سنا دیا۔ "میری سمجھ میں کچھ نہیں آتا کہ میں کیا کروں؟ اب اس کے سوا کوئی صورت باقی نہیں رہی تھی کہ میں یہ سنگین صورت حال' تمہارے گوش گزار کر دوں۔ تمہاری ذہانت نے بڑے بڑے پیچیدہ مسائل حل کئے ہیں۔ آج تمہارے در پر تمہارا استاد بھی اپنا ایک مسئلہ لے کر آیا ہے۔ نعمان! اس کا کوئی حل تلاش کرو ورنہ میری خانگی زندگی زیر و زبر ہو جائے گی اور بچے ناقابل بیان مشکلات کا شکار ہو جائیں گے۔"

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے اس طرز گفتگو پر حضرت ابوحنیفہ کی آنکھیں اشکبار ہو گئیں اور آپ نے نہایت رقت آمیز لہجے میں فرمایا۔

''استادگرامی! میں کیا اور میرا ذہن کیا؟ یہ تو سب آپ کی بے مثال صحبتوں کا فیض ہے کہ نعمان رحمتہ اللہ علیہ کا دماغ روشن ہوا۔''

''نعمان! تمہارے انکسار سے حقیقت تبدیل نہیں ہو جائے گی۔'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔

''خدا نے تمہیں وہ ذہن رسا بخشا ہے کہ خود مسائل بھی تمہارے سامنے پریشان نظر آتے ہیں' مگر اب ان باتوں کا وقت نہیں ہے۔ رات تیزی سے گزرتی جا رہی ہے اور میرا مسئلہ دم بدم الجھتا جا رہا ہے۔''

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ چند لمحوں تک خاموش کھڑے رہے۔ پھر ایک مختصر سے وقفہ سکوت کے بعد حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ سے مخاطب ہوئے۔

''استادگرامی! آپ اس سلسلے میں زیادہ پریشان نہ ہوں۔ صبح کا سورج طلوع ہونے سے پہلے ہی آپ کا مسئلہ آپ کی مرضی کے مطابق حل ہو جائے گا۔''

''وہ کس طرح؟'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ یکایک پرجوش نظر آنے لگے تھے۔

''آپ خدا پر بھروسہ رکھیں اور اطمینان سے گھر تشریف لے جائیں۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے اس قدر پرسکون لہجے میں فرمایا جیسے یہ مسئلہ اسی وقت حل ہو گیا ہو۔

''نعمان! کچھ وضاحت تو کرو۔'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا جواب سن کر خوش تو ہو گئے تھے' مگر آپ کا اضطراب بدستور قائم تھا۔

''استادگرامی! آپ قدرت خدا کا مشاہدہ کریں کہ یہ مسئلہ باقی رہنے والا نہیں۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے نہایت ادب کے ساتھ کہا۔

''نعمان! اعمش (رحمتہ اللہ علیہ) کی تو ساری زندگی قدرت خدا ہی کے سہارے بسر ہوئی ہے۔ اس کے سوا میرا کون ہے؟'' حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اور دوبارہ نہیں پوچھا کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اس مسئلے کو کس طرح حل کریں گے۔ یہ ایک استاد کا اپنے شاگرد پر اعتماد تھا کہ زندگی کے خوفناک موڑ پر کھڑے ہونے کے باوجود کسی شک کا اظہار نہیں کیا اور خاموشی سے گھر واپس چلے گئے۔

جیسے ہی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ تشریف لے گئے' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے اہل خانہ کو مطلع کیا کہ وہ ایک ضروری کام سے باہر جا رہے ہیں۔

رات کی تاریکی میں خدا کے سوا کوئی دیکھنے والا نہیں تھا کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ اپنے گھر سے نکلے اور تیز رفتاری کے ساتھ کوفے کی مسجد کی طرف روانہ ہو گئے۔

کچھ دیر بعد آپ نے مؤذن کے مکان پر دستک دی۔ وہ شخص گہری نیند سویا ہوا تھا۔ بار بار دستک دینے کے بعد اس کی نیند ٹوٹی اور وہ باہر آیا۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو باہر کھڑا دیکھ کر وہ بھی چند لمحوں کے لئے پریشان ہو گیا۔ ''امام رحمتہ اللہ علیہ آپ؟'' مؤذن کو شدید حیرت تھی۔

''بھائی! معاف کرنا' میں تمہاری پرسکون نیند میں خلل انداز ہوا۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا لہجہ عاجزانہ تھا۔

''امام رحمتہ اللہ علیہ! آپ مجھے شرمسار نہ کریں۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا انکسار دیکھ کر مؤذن خود بھی ندامت محسوس کر رہا تھا۔ ''مجھے بتائیے کہ آپ نے اتنی رات کو کیوں زحمت کی؟ اگر میں آپ کے کسی کام آسکوں تو یہ میری بڑی سعادت ہوگی۔''

''سعادت نہیں' یہ مجھ پر تمہارا احسان ہوگا۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ''اس وقت مجھے تمہاری سخت ضرور محسوس ہو رہی ہے۔''

''حکم دیجئے۔'' مؤذن نے فرمانبرداری کے انداز میں کہا۔ وہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے مقام سے بھی واقف تھا اور خود بھی آپ کے عقیدت مندوں میں شامل تھا۔

''میرے ساتھ مسجد چلو۔ وہاں پہنچ کر تمہیں بتاؤں گا کہ مجھے تمہاری کیوں ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔''

کچھ دیر میں مؤذن' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے پیچھے پیچھے مسجد جا رہا تھا۔

مسجد میں داخل ہونے کے بعد حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے مؤذن کو مخاطب کر کے فرمایا۔

''آج تمہاری ذمے داری یہ ہے کہ صبح صادق سے پہلے فجر کی اذان اس زور وشور کے ساتھ دو کہ پورا کوفہ گونج اٹھے۔''

''کیا صبح صادق سے پہلے فجر کی اذان درست ہوگی؟'' مؤذن نے حیران ہو کے پوچھا۔ ''شرعی اعتبار سے اس عمل کا کیا درجہ ہوگا؟'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے اس مطالبے پر مؤذن کا ذہن الجھ کر رہ گیا تھا۔

''میں اس اذان کی شرعی حیثیت جانتا ہوں۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ''آج تمہیں دو اذانیں دینی ہوں گی ایک اذان صبح صادق سے پہلے اور ایک مقررہ وقت پر۔''

مؤذن کی حیرت میں مزید اضافہ ہوگیا تھا۔ وہ کچھ دیر تک اپنے خیالات میں گم رہا اور پھر آہستہ سے بولا۔

''امام! آخر اس کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ آپ وضاحت کرنا پسند فرمائیں گے؟''

''بعض امور کی وضاحت ضروری نہیں ہوتی۔'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ''کبھی کبھی انسان کو بڑی مجبوریاں پیش آجاتی ہیں۔ آج ایسی ہی ایک مجبوری دامن کش ہے کہ میں تمہیں کچھ نہ بتاؤں اور تم خاموشی کے ساتھ میرے کہنے پر عمل کر ڈالو۔''

مؤذن چپ چاپ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی بات سنتا رہا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ آخر امام رحمتہ اللہ علیہ ایسا کیوں چاہتے ہیں؟ شریعت کا بے پناہ علم رکھنے والا صبح صادق سے پہلے فجر کی اذان کیوں دلوانا چاہتا ہے؟ مؤذن یہ سب کچھ سمجھنے سے قاصر تھا۔ اس لئے اس نے سکوت اختیار کر لیا تھا۔

''اگر تم ایسا کرنے سے عاجز ہو تو پھر صبح کی اذان میں خود دوں گا۔'' مؤذن کو مسلسل خاموش پا کر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ ''کچھ بھی ہو آج کوفے کی مسجد میں فجر کی اذان صبح صادق سے پہلے دی جائے گی۔'' یہ کہتے کہتے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ بہت زیادہ پرجوش نظر آنے لگے تھے۔

امام رحمتہ اللہ علیہ کو اس سلسلے میں جذباتی دیکھ کر مؤذن اذان دینے کے لئے آمادہ ہوگیا۔ ''اگر آپ کے نزدیک اس عمل کی وضاحت ضروری نہیں تو میں مزید اصرار نہیں کروں گا۔''

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے مؤذن کا شکریہ ادا کیا اور وقت گزرنے کا انتظار کرنے لگے۔

بالآخر صبح صادق سے کوئی دو گھنٹے قبل حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے مؤذن سے فرمایا۔

''اب تم اذان دو اور اس طرح کہ کوفے کے درو بام تمہاری بلند آواز سے گونج اٹھیں۔''

مؤذن نے وضو کیا اور پھر چند لمحوں بعد اس کی پرسوز صدا فضاؤں میں گونجنے لگی۔

''اللہ سب سے بڑا ہے۔ میں شہادت دیتا ہوں کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔''

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ مؤذن کی آواز سن کر نہایت مطمئن نظر آ رہے تھے۔ وہ آج اپنے دل کی طاقت سے اذان دے رہا تھا۔

جب اذان ختم ہو گئی تو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ مسجد سے رخصت ہونے لگے۔ جاتے جاتے آپ نے مؤذن سے فرمایا۔ ''میں اس کرم نوازی پر تمہارا بے حد شکر گزار ہوں۔''

''امام رحمتہ اللہ علیہ! میں تو آپ کے خادموں میں سے ہوں۔'' مؤذن سرتاپا عجز و انکسار کی تصویر نظر آ رہا تھا۔

''تم نے میری خاطر اپنی نیند برباد کی ہے۔ اس لئے مجھ پر تمہارا شکریہ لازم تھا۔''

حضرت امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے مسجد سے باہر قدم رکھتے ہوئے فرمایا۔ ''اب تم دوسری اذان مقررہ وقت پر دینا۔'' یہ کہہ کر آپ رات کی تاریکی میں ایک طرف روانہ ہو گئے۔

اب حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے قدم حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے مکان کی طرف اٹھ رہے تھے۔

دوسری طرف یہ حال تھا کہ جیسے ہی اذان کی آواز گونجی، حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بیوی نے شوہر کو مخاطب کرتے ہوئے کہا۔

''خدا کا شکر ہے کہ آج تجھ جیسے بوڑھے بداخلاق سے میرا دامن پاک ہوا۔''

یہ الفاظ زبان سے ادا کرتے وقت حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی بیوی کے چہرے پر ناقابل بیان خوشی کا عکس موجود تھا۔

اور حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کا یہ حال تھا کہ شدید اضطراب کے عالم میں ٹہل رہے تھے اور بار بار فرما رہے تھے۔ ''کیا یہ سب کچھ ختم ہو گیا؟ ابوحنیفہ نے کہا تھا کہ وہ اس مسئلے کا حل تلاش کر لے گا میری قسمت میں یہی رقم تھا۔ افسوس! کہ کوئی کچھ نہیں کر سکا۔ بے شک، ہم مقدرات سے جنگ نہیں کر سکتے۔ دست قدرت نے لوح محفوظ میں جو کچھ تحریر کر دیا ہے، وہ زمین پر نازل ہو کر رہے گا۔ خدا ہمیں ہر بار گراں اٹھانے کی استقامت بخشے۔''

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ شدت غم سے سخت مضطرب تھے کہ اسی دوران دروازے پر دستک سنائی دی۔

امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ بیوی سے علیحدگی کے صدمے کو فراموش کر کے بے تابانہ گھر سے باہر نکل آئے۔

پھر آپ نے دیکھا۔ دروازے پر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کھڑے تھے۔

شاگرد کو اپنے سامنے پا کر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نہایت کربناک لہجے میں فرمانے لگے۔

''نعمان! سب کچھ ختم ہو گیا۔ جس واقعے کے ظہور پذیر ہونے سے میں خوفزدہ رہتا تھا، وہ سامنے آ چکا۔ اب کوئی صورت باقی نہیں رہی۔''

کیا زوجہ محترمہ ابھی تک خاموش ہیں؟'' حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے نہایت ادب کے ساتھ دریافت کیا۔

"کیا انہوں نے آپ سے کوئی گفتگو نہیں کی؟"

"اس نے وہی کہا جو میرے کان سننا نہیں چاہتے تھے۔" حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے شکستہ آواز میں فرمایا۔ "اس نے اذان کی آواز سنتے ہی خدا کا شکریہ ادا کیا اور کہا کہ آج تجھ بوڑھے بداخلاق سے میرا دامن پاک ہوا۔"

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے جواباً کہا۔ "خدا کا احسان عظیم ہے کہ اس کے فضل و کرم سے ہم نے اپنا مقصد حاصل کر لیا۔ زوجہ محترمہ کا دامن کہاں پاک ہوا؟ یہ دامن تو زندگی کی آخری سانس تک آپ ہی کے دامن سے وابستہ رہے گا۔"

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ چند لمحوں تک خاموشی سے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی باتیں سنتے رہے۔ پھر شدید حیرت و استعجاب کے عالم میں فرمانے لگے۔

"نعمان! میں تو کچھ بھی نہیں سمجھا۔ آخر تم کیا کہنا چاہتے ہو؟"

طلاق کی شرط یہ تھی کہ اگر آج کی رات زوجہ محترمہ نے آپ سے گفتگو نہیں کی تو طلاق واقع ہو جائے گی۔" حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے کہا۔

"ہاں! طلاق کی یہی شرط تھی۔" حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا۔ "فجر کی اذان ہوتے ہی رات ختم ہو چکی۔ اب اگر وہ مجھ سے بات بھی کرے تو کیا حاصل ہوتا ہے؟"

"ابھی رات کہاں گزری ہے۔" حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "ابھی رات ختم ہونے میں کافی وقت باقی ہے۔ میں نے مسجد کے مؤذن سے دو گھنٹے قبل اذان دلوا دی تھی۔ محض یہ سوچ کر کہ جیسے ہی زوجہ محترمہ اذان کی آواز سنیں گی، وہ جوش جذبات میں آپ سے ہم کلام ہونے کی کوشش کریں گی اور خداوند ذوالجلال کے فضل سے ایسا ہی ہوا۔ ابھی تو صبح صادق میں بہت دیر ہے۔ جب زوجہ محترمہ کی طرف سے گفتگو کا آغاز ہو چکا تو پھر طلاق کی شرط کہاں باقی رہی؟"

جیسے ہی حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے منصوبے کی وضاحت کی، حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ بے اختیار ہو گئے اور اپنے شاگرد جلیل کو سینے سے لگا لیا۔ پھر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی پیشانی کو بوسہ دیتے ہوئے فرمایا۔

"نعمان! خدا تیری عمر دراز کرے کہ تیرے دم سے علم کی آبرو قائم ہے۔"

بعض کتابوں میں درج ہے کہ اس موقع پر بھی حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے اپنا وہی مشہور قول دہرایا تھا جو تاریخ فقہ کی پیشانی پر ہمیشہ کے لئے ثبت ہو گیا ہے۔"

"ہم لوگ عطار ہیں اور ابوحنیفہ طبیب۔"

یہ واقعہ اہل نظر کے لئے بڑی نشانی ہے کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی ذہانت و فراست نے کیسے کیسے مسائل کو حل کیا ہے' بالفرض اگر ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نہ ہوتے یا اگر اس عالم پریشانی میں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ آپ سے رابطہ قائم نہ کرتے تو ایک جلیل القدر محدث پر کیا قیامت گزر جاتی۔"



یہ ایک تنہا موقع نہیں تھا کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے علم کا اعتراف کیا گیا تھا۔ تاریخ کے مطالعے کے دوران ہماری نگاہوں کے سامنے ایسے کئی واقعات روشن ہو جاتے ہیں۔ جب حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی جلالت علمی پر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے گواہی دی تھی۔ ایسی گواہی جو حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ جیسا قلندر ہی دے سکتا تھا۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے علم بے کراں پر شہادتیں تو بے شمار ہیں مگر حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی گواہی اس لئے اہم ہے کہ ایک تو آپ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد گرامی تھے۔ دوسرے یہ کہ امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی گواہی اس شان کی گواہی تھی کہ جس میں خود آپ نے اپنی ذات کو کمتر قرار دے دیا تھا۔ یہ انسانی زندگی میں سب سے زیادہ نازک مرحلہ ہوتا ہے کہ ایک شخص دوسرے شخص کی عظمت کا اعتراف کرنے کے لئے اپنی نفی کر دے۔ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے بارہا ایسا کیا تھا۔ سننے والے آپ کی رائے سن کر حیران رہ جاتے تھے۔

یہ اس زمانے کا واقعہ ہے کہ جب حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ بستر علالت پر دراز تھے اور علمائے کوفہ کے ساتھ امرائے شہر بھی آپ کی عیادت کو حاضر ہو رہے تھے۔

جب حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو معلوم ہوا کہ استاد گرامی بیمار ہیں تو آپ بھی امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کی مزاج پرسی کے لئے تشریف لے گئے۔

بہت دیر تک شگفتہ لہجے میں باتیں کرتے رہے تاکہ حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کا دل بہلتا رہے۔ پھر جب واپس جانے لگے تو حضور استاد نہایت عاجزی سے عرض کیا۔

"میں اتنی دیر تک آپ کے پاس بیٹھا رہا یقیناً میری یہ طویل نشست آپ پر گراں گزری ہوگی۔"

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ نے جواباً مسکراتے ہوئے فرمایا۔ "آپ یہاں ہوں یا اپنے مکان پر' میرے لئے تو دونوں صورتوں میں بھاری ہوتے ہیں۔"

یہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عظمت کے اظہار کے لئے ایک بلیغ اشارہ ہے۔ ایک مستند اور بڑی گواہی ہے اگر لوگ اسے سمجھنے کی کوشش کریں۔

حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ کے علاوہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ بن ابو عبدالرحمٰن بھی حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد گرامی تھے۔

## حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کے حلقہ فیض میں

ابن زید رحمتہ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ میں نے امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوتے دیکھا ہے۔ ان کی تمام تر کوشش یہی ہوتی تھی کہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ جو کچھ بھی کہیں' وہ اسے نہ صرف ذہن نشیں کر لیں بلکہ استاد کے اقوال کا مفہوم بھی اچھی طرح سمجھ لیں۔

بعض مؤرخین نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی حاضری اور سماعت درس کو زیادہ تفصیل سے بیان کیا ہے۔ ان حضرات کا کہنا ہے کہ مجلس میں بے شمار شاگرد شریک ہوتے تھے مگر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے انہماک کا یہ عالم ہوتا تھا کہ آپ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی تقریر کے ایک ایک حرف کو اس طرح سنتے تھے جیسے اس وقت استاد کے ارشادات گرامی کے سوا دنیا میں کسی دوسری شے کا وجود ہی نہیں۔ یہ استغراق مثالی تھا اور اسی استغراق نے حضرت

ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کا تمام علم حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی ذات میں منتقل کر دیا تھا۔

جب ہم حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عظیم شخصیت کا بغور جائزہ لیتے ہیں تو ہم پر یہ حقیقت منکشف ہوتی ہے کہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی ذات گرامی نے حضرت امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو بہت زیادہ متاثر کیا تھا اور اس غیر معمولی تاثر کی وجہ وہ صفات مشترکہ تھیں جو ہمیں دونوں بزرگوں میں نمایاں نظر آتی ہیں۔

پہلی صفت بے پناہ ذہانت تھی جو حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی میں قدم قدم پر جھلکتی ہے۔ یہی وجہ تھی ایک ذہین ترین استاد کے حضور وہی شاگرد غیر معمولی انہماک کا مظاہرہ کر سکتا ہے جو خود بھی اس عظیم دولت سے بہرہ مند ہو۔

ہم حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی مجلس علم میں شریک ہونے والے دیگر محدثین اور فقہا کی بات نہیں کرتے مگر یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ شاگردوں کے ہجوم میں حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ ہی ایسے تنہا انسان تھے جو ایک لمحے کے لئے بھی اپنی نگاہیں استاد گرامی کے چہرے سے ہٹانا نہیں چاہتے تھے۔

دوسری مشترکہ صفت دونوں بزرگان فقہ میں یہ تھی کہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی طرح حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ پر بھی ''قیاس ورائے'' کا الزام عائد کیا گیا تھا۔ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ تو اس الزام تراشی کے سلسلے میں اتنے جذباتی ہو گئے تھے کہ آپ نے قیام عراق کے دوران اہل شہر سے کسی علمی موضوع پر گفتگو کرنا بھی گوارا نہیں کیا تھا۔

کچھ یہی حال حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا تھا۔ جب لوگ آپ کی بلندی فکر کو نہ پہنچ سکے تو بے دریغ کہہ دیا گیا کہ ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ قیاس ورائے سے کام لیتے ہیں۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی طرح معترضین سے بات کرنا نہیں چھوڑی لیکن مسلسل اس جستجو میں رہے کہ کسی نہ کسی عنوان لوگ آپ کے مطمح نظر کو سمجھ لیں اور پھر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی ذات گرامی قیاس ورائے کی تہمت سے پاک ہو جائے۔

یہاں اس بات کی وضاحت ضروری ہے کہ آخر وہ کیا عوامل تھے جن سے متاثر ہو کر لوگ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ پر قیاس ورائے کا الزام عائد کرتے تھے۔ پہلے ہمیں اس صورت حال کو سمجھ لینا چاہئے کہ زمانہ قدیم سے عہد جدید تک علم دو حصوں میں منقسم نظر آتا ہے۔

علم کا پہلا انداز یہ ہے کہ شاگردوں نے جس طرح استادوں کی زبان سے سنا، اسے اپنے ذہنوں میں منتقل کر لیا۔ پھر جب وہ خود منصب استادی تک پہنچے تو جو کچھ بزرگوں سے سیکھا تھا، اسے نئی نسلوں میں من وعن منتقل کر دیا۔ اس قسم کے لوگ علم کے ''حافظ'' کہلاتے ہیں۔ یہ تمام حضرات اپنے طاقتور حافظے کے سبب ایک ایک قول، ایک ایک روایت اور ایک ایک واقعے کو ذہن نشین کر لیتے ہیں اور پھر جہاں جیسا موقع ملتا ہے' اس حفظ شدہ سرمائے کو طالب علموں کے درمیان تقسیم کرتے رہتے ہیں۔

علم کا دوسرا انداز یہ ہوتا ہے کہ طالب علم اپنے قوی حافظے کے باعث ماضی وحال کی تمام روایتوں کو اپنے ذہن میں محفوظ کر لیتا ہے۔ پھر خلوت عشق میں' عالم نیم شبی میں اور ساعت سحر گاہی میں ان ساری روایات پر غور وفکر کرتا ہے۔ قرآنی آیات کا مفہوم جو ایک عرصہ دراز سے رائج ہوتا ہے' اسے اپنے حالات کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کرتا ہے۔ وہ صرف حدیث رسول ﷺ کو حفظ ہی نہیں کرتا، ہمہ وقت اس کے مطالب ومعانی پر بھی غور کرتا ہے۔ اس جاں

سوزی کے بعد جب وہ شخص مروّجہ معانی سے ہٹ کر قرآن و حدیث کی آیات کا نیا مفہوم پیش کرتا ہے تو لوگ بے اختیار اس کے افکار پر قیاس ورائے کی تہمت عائد کر دیتے ہیں۔ کوئی شخص بھی یہ سوچنے کی زحمت گوارا نہیں کرتا کہ جس انسان پر قیاس کا الزام عائد کیا جا رہا ہے' وہ نہ صرف خود حافظ قرآن و سنت ہے بلکہ صحیح العقیدہ مسلمان بھی ہے۔ پھر وہ احکام قرآنی یا قول رسول ﷺ پر کس طرح اپنی ذاتی رائے کو ترجیح دے سکتا ہے؟

حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ بالاتفاق حافظ سنت تھے مگر جب آپ کسی حدیث رسول ﷺ کے معنی پر نئے انداز سے غور و فکر کرتے تو قیاس ورائے کے الزام سے نوازے جاتے تھے اور اس تہمت زنی کی بنیادی وجہ وہی تھی کہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کا علم روایتی علم نہیں تھا۔ خدا نے آپ کی عقل میں ایک گوشہ اجتہادٗ ایک نیا زاویۂ فکر بھی پوشیدہ رکھا تھا۔ جب بھی وہ گوشہ اجتہاد یا زاویہ فکر لوگوں کے سامنے روشن ہوتا تھا تو روایتی علم رکھنے والے حضرات جذباتی انداز میں بھڑک اٹھتے تھے۔

یہی کیفیت حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی تھی کہ فکر و نظر کی بلندی نے آپ کو بھی "قیاس" کی تہمت سے نوازا تھا۔ اس طرح یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ دونوں فکری اور اجتہادی صلاحیتیں رکھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ جب بارگاہ استاد میں حاضر ہوتے' دنیا و مافیہا سے بے نیاز ہو کر' حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کے فرمودات میں کھو جاتے۔

حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ میں تیسری صفت مشترک وہ قلندری تھی جس نے دونوں بزرگوں کو دربار خلافت سے بہت دور کر دیا تھا۔ جب حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ برسر مجلس اپنے استاد گرامی کی شان بے نیازی دیکھتے تو پھر یہ کسی طرح ممکن تھا کہ آپ متاثر ہوئے بغیر نہ رہتے۔ فطری طور پر حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ امرائے وقت اور صاحبان اقتدار سے الگ تھلگ رہنے والے انسان تھے۔ پھر جب آپ نے حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کی شکل میں ایک جیتا جاگتا قلندر دیکھا تو آپ کی فطری صلاحیتیں پوری توانائی کے ساتھ ابھر آئیں۔ عباسی حکمراں ابوالعباس سفاح کے عطیات کو حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ نے جس بے دردی کے ساتھ ٹھکرایا تھا، اسے انسانی ذہن اتنی آسانی سے فراموش نہیں کر سکتا تھا۔ ممکن ہے دیگر طالبان حدیث و فقہ نے اس منظر کی شدت کو دل کی گہرائیوں سے محسوس نہ کیا ہو لیکن حضرت امام مالک بن انس رحمتہ اللہ علیہ' حضرت امام سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے دلوں پر یہ چوٹ یکساں پڑی تھی۔

اہل نظر نے یہ بھی دیکھا ہوگا کہ حضرت امام مالک رحمتہ اللہ علیہ بن انسؓ کو چہرہ سیاہ کرنے کے بعد اطراف مدینہ میں گھمایا گیا مگر خلیفہ منصور انتہائی تشدد کے استعمال کے باوجود اپنی بات نہیں منوا سکا۔

پھر اہل نظر نے یہ بھی دیکھا ہوگا کہ حضرت امام سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی زندگی دربدری اور روپوشی میں بسر کی۔ وہ اذیتیں برداشت کیں کہ جنہیں سن کر پتھر بھی نم ہو جاتے ہیں' مگر کسی نے یہ نہیں دیکھا کہ حضرت سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ نے خلیفہ منصور کے حکم کے آگے اپنا سر جھکا دیا ہو۔ آخر یہ سب کچھ کیا تھا؟ یہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ ہی کا مزاج قلندری تھا جس نے حضرت سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ کی تربیت کی تھی اور انہیں بھی قلندر عظیم بنا دیا تھا۔

پھر اہل نظر نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو بھی میدان آزمائش میں سرگرم سفر دیکھا۔ وہ کون سی قیمتی نذر تھی

جو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو پیش نہیں کی گئی اور وہ کون سا عہدہ و منصب تھا جو خلیفہ منصور کی طرف سے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے قدموں میں نہیں ڈالا گیا۔ مگر تاریخ گواہ ہے کہ آپ کے قدم کسی ایک مقام پر بھی نہیں لڑکھڑائے۔ وہ محلات شاہی میں آراستہ پھولوں کے راستے ہوں' قتل کی خونیں زمین ہو یا زنداں کا ڈراؤنا سناٹا۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ ان تینوں راستوں پر یکساں انداز میں محو خرام رہے اور یہ حضرت ربیعہ رحمتہ اللہ علیہ کا عطیہ خاص تھا کہ خود بھی اہل ثروت و اقتدار سے بے نیاز رہے اور شاگردوں کو بھی یہی درس دیا کہ

"اقتدار دنیا ہیچ ہے۔ اسے حاصل کرنے والے ہلاک ہو جاتے ہیں اور باقی رہ جانے والا وہی علم ہے جو صرف خدا کی رضا کے لئے حاصل کیا گیا ہو۔"

## حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کا فیضان نظر

جن مردان جلیل نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی شخصیت کو تعمیر کیا، ان میں حضرت ایوب بن ابی تیمیہ سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کی ذات گرامی بھی شامل ہے۔

مذہب اسلام نے ایک عالم کی شخصیت کا جو معیار قائم کیا ہے۔ وہ صرف تاریخ انسانیت میں ایک منفرد حیثیت رکھتا ہے بلکہ اس تک پہنچنا ایک کار دشوار بھی ہے۔ اگر ہم اس معیار کا مختصر جائزہ لیں تو علمائے اسلام کے کردار کے تین نقوش روشن ہو جاتے ہیں' اگر ان میں سے کوئی نقش بھی دھندلا رہ جاتا ہے تو عالم کی شخصیت کا دائرہ مکمل نہیں ہوتا۔

یہ تین نقوش اس طرح ہیں کہ انسان صرف خدا کے لئے علم حاصل کرے۔ اس نقش کی تشریح یہ ہے کہ جو علم محض رضائے خداوندی کے لئے حاصل کیا جائے گا، اس میں اول و آخر صداقت باقی رہ جائے گی اور تمام دنیاوی آلائشیں یکسر ختم ہو جائیں گی۔

دوسرے نقش کی تفصیل اس طرح ہے کہ فلاح علم کے ساتھ زہد و تقویٰ کی موجودگی ضروری ہے۔ اگر کسی عالم کی شخصیت کے اس پہلو کو نظر انداز کر دیا جائے تو بالآخر اس کے علم کی حدیں دنیا پرستی کی منزل سے مل جاتی ہیں اور پھر یہ دنیا پرستی خود اس عالم کی ذاتی حیثیت کو بھی تباہ کر دیتی ہے اور اس حلقہ انسانیت کو بھی ہلاکت میں ڈال دیتی ہے جہاں جہاں بے کردار علم کی آواز پہنچتی ہے۔ اس دعوے کی سب سے روشن دلیل موجودہ سائنسی علم ہے جو نہ خدا کی خوشنودی کے لئے حاصل کیا گیا ہے اور نہ خالصتاً انسانی فلاح و بہبود کے لئے سیکھا گیا ہے۔ موجودہ علم کی بنیاد صرف انسان کی اپنی ذات ہے یا زیادہ سے زیادہ ایک مخصوص قوم۔ نتیجتاً جدید علم کی افادیت کم ہے اور تباہ کاری بہت زیادہ۔

ایک عالم کے لئے خدا کی رضا اور زہد و تقویٰ کے علاوہ یہ بھی ضروری ہے کہ وہ دنیوی جاہ و حشم سے بے نیاز ہو جائے اور مادی اقتدار کی نفی کر دے۔

یہ تینوں خوبیاں حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استاد گرامی حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کے کردار میں اس طرح نمایاں تھیں' جیسے سورج طلوع ہونے کے بعد تیز اور چمکیلی دھوپ۔ ایسی دھوپ کہ جس کی موجودگی پر ایک اندھا شخص بھی گواہی دے۔

حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کے کردار کی انہی ضیاء باریوں سے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے کسب نور کیا تھا اور یہی وہ تربیت خاص تھی جس نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عظیم و جلیل شخصیت کی تعمیر کی تھی۔

تمام عقیدت مند اور سارے مخالفین اس بات پر متفق ہیں کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا اٹھنے والا ہر مضطرب قدم اس علم کے راستے میں تھا جو صرف خدا کے لئے حاصل کیا جاتا ہے۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ سے گہرا تعصب رکھنے والے افراد بھی بہ زور و شور گواہی دیتے ہیں کہ نعمان رحمتہ اللہ علیہ بن ثابت زہد و تقویٰ کے اعلیٰ ترین منصب پر فائز تھے۔

اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کا یہ پہلو بھی اس زندہ حقیقت کی مانند ہے' جسے صدیوں کے حسد کا غبار دھندلا نہ سکا اور دشمنی کا بدترین سیلاب بھی اپنی جگہ سے جنبش نہ دے سکا۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی شخصیت کا یہ رخ امرائے وقت سے مسلسل بے نیازی ہے۔

اور ایسا کیوں نہ ہوتا؟ جب حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ با آواز بلند یہ بات کہتے ہیں کہ

"مجھے اس دنیا میں میرا بیٹا بکر سب سے زیادہ محبوب ہے۔ اس کے باوجود مجھے اپنے ہاتھوں سے اسے دفن کرنا پسند ہے' لیکن یہ گوارہ نہیں کہ ہشام بن عبدالملک یا کوئی دوسرا خلیفہ میرے مکان پر آئے۔"

جو شخص خلیفہ وقت کی ملاقات پر اپنے بیٹے کی موت کو ترجیح دے' اس کی بے نیازی اور غیرت نفس کا کون اندازہ کر سکتا ہے؟

پھر جس کا اتالیق اقتدار کی نفی اس طرح کرتا ہو، اس کے شاگرد کی بے نیازی کا کیا عالم ہوگا؟

ہم تاریخ سے ایک سوال منتخب کرتے ہیں اور پھر تاریخ ہی سے اس کا جواب پیش کرتے ہیں۔

حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کا محترم وجود تاریخی حیثیت رکھتا ہے ان کے کردار اور ان کی تعلیمات کو بھی گردش روز و شب نے اپنے دامن میں محفوظ رکھا ہے۔ پھر ہمیں دیکھنا ہوگا کہ اس مرد جلیلؒ کی تابناک شخصیت کا عکس کس شاگرد کی ذات پر نمایاں ہوا۔

بے شک! وہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ ہی تھے کہ جب حدیث و فقہ کے اس مکتب عظیم سے فیضیاب ہو کر اٹھے تو آپ کے دل و دماغ علم کے رموز و نکات سے روشن تھے اور کردار میں وہ قلندرانہ انداز پیدا ہو گیا تھا' جو اپنی ذات کو بچانے کے لئے دنیا کے ہر اقتدار اور زمانے کی ہر طاقت کو جھٹلا دیتا ہے۔

اور یہ حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ کا فیضان نظر تھا جس نے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے دل و دماغ کو روشن کرنے کے ساتھ آپ کے کردار و عمل کو بھی آراستہ کیا۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استادان گرامی میں حضرت مکحول شامی رحمتہ اللہ علیہ کا نام نامی بھی نمایاں ہے۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ 110ھ سے لے کر 113ھ کے درمیان حضرت مکحول شامی رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ کے بے پناہ علم سے اکتساب فیض کیا۔ حضرت مکحول رحمتہ اللہ علیہ کی عظیم شخصیت کے جو اثرات براہ راست حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ پر مرتب ہوئے وہ طلب علم میں مستقل سرگرداں رہنا تھا۔

جس طرح حضرت مکحول رحمتہ اللہ علیہ اس وقت تک چین سے نہیں بیٹھتے تھے' جب تک کہ کسی شہر کا سارا علم آپ کے ذہن میں منتقل نہ ہو جائے' بالکل اسی طرح حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ بھی مضطرب رہتے تھے۔ یہاں کہ ایک ایک کوچہ' ایک ایک قریہ' ایک ایک گوشہ زمین آپ کے قدموں کے نیچے ہوتا تھا مگر پھر بھی آپ کے علم کی پیاس نہیں بجھتی تھی۔



حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استادان گرامی میں عبداللہ بن عون رحمتہ اللہ علیہ کا نام بھی ممتاز حیثیت رکھتا ہے۔

بعض روایات میں درج ہے کہ وہ حضرت عون بن عبداللہ رحمتہ اللہ علیہ تھے جن سے حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے اکتساب فیض کیا۔



حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استادان گرامی میں ایک نام حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ کا بھی ہے۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے بارے میں بعض روایتوں سے اتنا تو پتا چلتا ہے کہ آپ بھی حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ کی مجلس علم میں شریک ہوتے تھے مگر اس مدت خاص کا اندازہ نہیں ہوتا کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ سے کتنے عرصے تک اکتساب علم کیا۔ پھر بھی یہ بات ضرور ثابت ہو جاتی ہے کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی میں کثرت عبادت و تلاوت کا جو شوق نمایاں طور پر پایا جاتا ہے اسے جلا بخشنے میں حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ کی شب بیداری اور تلاوت قرآن کا بھی ہاتھ ہے۔ حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ عبادت و ریاضت' کثرت تلاوت اور شب بیداری میں ایک مثالی حیثیت رکھتے تھے۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی آنکھوں سے حضرت منصور رحمتہ اللہ علیہ کی گریہ وزاری دیکھی ہے' شب کے سناٹے میں ہچکیوں کے ساتھ اپنی مغفرت کے لئے دعائیں مانگتے دیکھا ہے۔ نتیجتاً حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی زندگی میں بھی یہ اوصاف نمایاں ہو گئے تھے۔ آپ جب آئندہ حضرت حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عبادت و ریاضت کا ذکر پڑھیں گے تو کچھ مقامات پر پہنچ کر بے ساختہ پکار اٹھیں گے کہ یہ حضرت منصور بن زاذان رحمتہ اللہ علیہ کی صفات ہی کا عکس ہے جو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی ذات میں روشن ہو گیا ہے۔



حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استادان گرامی میں ایک تابناک شخصیت حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کی ہے۔

جب حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کا انتقال ہوا اس وقت حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی عمر چھبیس سال یا زیادہ سے زیادہ اٹھائیس سال تھی۔ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے تحصیل علم کے آغاز کے متعلق پہلے ہی بیان کیا جا چکا ہے کہ آپ نے بیس یا اکیس سال کی عمر میں حضرت حماد بن ابی سلیمان رحمتہ اللہ علیہ کی درس گاہ کا رخ کیا تھا۔ اس طرح یہ آپ کے شوق علم کا ابتدائی زمانہ تھا۔ حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کے علم سے فیضیاب ہونے کی ایک ہی صورت نظر آتی ہے کہ جب حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ ہر سال حج بیت اللہ کے لئے مکہ معظمہ تشریف لے جاتے تھے تو آپ دربار رسول ﷺ میں بھی حاضری دیتے تھے اور یہ شہر مقدس حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کا مستقل مسکن تھا۔ مدینہ منورہ کے قیام کے دوران حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ' حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کی مجلس علم میں حاضر ہوتے تھے۔ چونکہ یہ قیام مختصر ہوتا تھا اس لئے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ طویل عرصے

تک حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کی درس گاہ سے وابستہ نہیں رہ سکتے تھا اور سیکھنے والا دنیا کا ذہین ترین طالب علم تھا۔ خلوص اور جاں سوزی کی اس منزل میں وقت کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ تڑپ نہ ہو تو صدیاں بھی بے سود۔ اور خلش ہو تو لمحات بھی بار آور۔ حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے درمیان بھی یہی ایک رشتہ تھا جس نے ساعتوں میں برسوں کا سفر طے کرا دیا تھا۔

تحقیق کی روشنی میں کہنے والے کہتے ہیں کہ حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کی بارگاہ جلال میں چار پانچ مرتبہ ہی حاضری دے سکے ہوں گے مگر اہل نظر کے نزدیک اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ لمحات شرف مختصر سہی لیکن حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے لئے یہ اعزاز کافی ہے کہ آپ خاندان ابوبکرؓ کے ایک ایسے محترم وارث کی صحبتوں سے فیضیاب ہوئے تھے جسے حضرت عمر بن عبد العزیز رحمتہ اللہ علیہ' جیسا مرد مجدد بھی اپنا محبوب سمجھتا تھا۔



یہ بڑی عجیب سعادت ہے کہ ایک طرف حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کو حضرت صدیق اکبرؓ کے عظیم وارث حضرت قاسم بن محمد رحمتہ اللہ علیہ کی شاگردی کا اعزاز حاصل ہے تو دوسری طرف حضرت عمر فاروقؓ کے عظیم وارث حضرت سالم بن عبد اللہؓ آپ کے استاد گرامی تھے۔ ایک ہی وقت میں دو ایسے خانوادوں سے علم حاصل کرنا' جن سے خدا راضی ہو گیا تھا، خوش قسمتی کی ایک علامت ہے کہ جس کی وضاحت کے لئے ذخیرہ الفاظ کی کمی کا شدت سے احساس ہوتا ہے۔ بس یہ بارش کرم تھی جس پر برسنا تھی، برس گئی۔



حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے استادان گرامی کی طویل فہرست میں حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ کا نام بھی نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔

اگرچہ حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ کے شاگردوں میں حضرت امام اعمش رحمتہ اللہ علیہ' حضرت ایوب سختیانی رحمتہ اللہ علیہ، حضرت محمد بن اسحٰق رحمتہ اللہ علیہ' حضرت سفیان ثوری رحمتہ اللہ علیہ، حضرت عبد الرحمٰن بن مہدی رحمتہ اللہ علیہ، حضرت کیع بن جراح رحمتہ اللہ علیہ' حضرت عبداللہ بن مبارک رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت یحیٰ سعید القطان رحمتہ اللہ علیہ جیسے مردان جلیل شامل تھے لیکن آپ کو حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے ساتھ ایک ربط خاص تھا۔

حضرت ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ جب بھی مجلس درس میں تشریف لاتے' حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ کے چہرے پر محبت و شناسائی کا عجیب رنگ ابھر آتا اور یہ رنگ اس قدر نمایاں ہوتا کہ دیگر حاضرین مجلس بھی حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ کی قلبی کیفیات سے آگاہ ہو جاتے۔

پھر جب درس شروع ہوتا تو حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ کی نظریں مستقل حضرت امام حنیفہ رحمتہ اللہ علیہ پر مرکوز رہتیں۔ لوگ اس التفات خاص کا سبب دریافت کرتے تو حضرت امام شعبہ رحمتہ اللہ علیہ بے اختیار ہو کر فرماتے۔

"ابوحنیفہ غیر معمولی ذہین انسان ہیں۔ فہم و ادراک میں وہ دوسرے لوگوں سے بلند تر ہیں۔ میں بار بار ان کی طرف اس لئے دیکھتا ہوں کہ علم کا مستقبل ابوحنیفہ سے وابستہ ہے۔"

